جامعہ حقانیہ کا ترجمان

# مجلّہ الحقانیہ

ساہیوال
سرگودھا

جمادی الاخریٰ ۱۴۳۵ھ مئی ۲۰۱۴ء



بانی : فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبدالشکور ترمذی قدس سرہٗ

# فہرست




خط و کتابت کیلئے: دفتر ماہنامہ الحقانیہ جامعہ حقانیہ ساہیوال سرگودھا



web-www.alhaqqania.org

E-mail-alhaqqania@yahoo.com

048-6786002/6786899



پبلشر: مفتی سید عبدالقدوس ترمذی پرنٹر: جناب محمد منیر صاحب فائٹر پرنٹنگ پریس سرگودھا

کمپوزر: جناب حافظ سید عبدالغفور صاحب ترمذی

نوٹ: رسالہ کے متعلق معلومات کے لیے رابطہ نمبر: 0301-4843429

رسالہ نہ ملنے کی صورت میں رابطہ نمبر: 0301-0331-6769897

کلمۃ الحق

مفتی سید عبدالقدوس ترمذی مدظلہم

# تحفظ مدارس دینیہ کانفرنس

دینی مدارس اسلام کے قلعے ہیں، دین اسلام کے بقاء اور تحفظ کا کام اس عالم اسباب میں حق تعالیٰ دینی مدارس سے لے رہے ہیں، اس لیے دینی مدارس کا بقاء اور تحفظ مسلمانوں کے ذمہ فرض ہے ۔ان دینی اداروں نے ہمیشہ قرآن وسنت اور دینی علوم کی آبیاری کی اور لاکھوں مسلمانوں نے ہر دور میں ان سے فائدہ اٹھایا، دنیا کے گوشہ گوشہ میں جہاں بھی دین کے کسی شعبہ میں کوئی خدمت سرانجام دی جارہی ہے وہ سب دینی مدارس کی مرہون منت ہے ۔مبلغ، محدث، فقیہ، مفسر، مصنف، مؤلف، واعظ، متکلم سب دینی مدارس سے پیدا ہورہے ہیں، ان کی اپنی ایک تاریخ اور خدمات ہیں جن سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔

برصغیر پاک وہند میں جب انگریز نے اپنے قدم جمائے اور یہاں سے دینی علم کو مٹانا چاہا تو انہی مدارس نے دینی اقدار کی حفاظت کی اور انگریز ڈیڑھ صد سالہ جبر واستبداد اور پوری کوشش وجدوجہد کے باوجود ان دینی مدارس اور دینی علم وفنون کو نہ مٹاسکا بلکہ اسے خود یہاں سے جانا پڑا۔خیال تھا کہ انگریز کے جانے کے بعد اسلامی حکومت کی سرپرستی میں مملکت اسلامیہ پاکستان میں دینی مدارس اپنی روایات کے ساتھ چلتے رہیں گےلیکن افسوس کہ ستر سال گزرنے کے باوجود ایسا نہ ہوسکا، حکومت نے ہمیشہ عصری علوم کی سرپرستی کی اور اسلامی علوم واقدار کی طرف کوئی توجہ نہ دی گئی، ان حالات میں اپنی ذمہ داری کا احساس کرتے ہوئے اہل علم دینی علوم واقدار کی حفاظت کے لیے دینی مدارس کا قیام عمل میں لائے اور ان میں قرآن وسنت اور دیگر متعلقہ علوم وفنون کی تعلیم دی گئی، جس میں وہ سو فیصد کامیاب ہوئے، آج بحمداللہ تعالیٰ دینی علوم انہی مدارس کی وجہ سے محفوظ چلے آرہے ہیں، حکومت نے نہ صرف ان کی سرپرستی سے اعراض کیا

بلکہ ہمیشہ مدارس کے نظام کی حوصلہ شکنی کی اور انہیں قومی تحویل میں لینے کے منصوبے بنائے۔

صدر ایوب کے دور میں جب ان کے خلاف منظّم تحریک کا منصوبہ بنا تو حضرات اکابر نے ان کے تحفظ کے لیے وفاق المدارس العربیہ کے نام سے ایک ملک گیر تنظیم بنائی، جس کا پہلا اجلاس ۱۹۵۹ء میں ہوا، اس تنظیم نے صدر ایوب کے منصوبہ کو فیل کر دیا۔

صدر ایوب کے بعد بھی ہر دور حکومت میں مدارس کے خلاف کوششیں ہوتی رہیں اور منصوبے بنتے رہے لیکن حق تعالیٰ کے فضل وکرم سے وفاق المدارس کے ذمہ دار حضرات کے بروقت صائب اور مستحسن اقدام سے ہمیشہ یہ کوششیں ناکام رہیں۔

حال میں وفاق المدارس العربیہ پاکستان کی قیادت نے یہ پروگرام بنایا تھا کہ صوبائی سطح پر دینی مدارس میں اجتماع رکھے جائیں گے تاکہ وفاق کے امتحان میں نمایاں پوزیشن حاصل کرنے والے طلبہ وطالبات کو انعام دیا جائے اور ان کی حوصلہ افزائی کی جائے اس کے لیے ملتان، کوئٹہ، خیبر پختون خواہ اور کراچی کا انتخاب کیا گیا، ابھی یہ اجلاس منعقد نہیں ہوئے تھے کہ حکومت نے ''قومی سلامتی اور تحفظ پاکستان بل'' کے نام سے جو مسودہ تیار کیا اس میں مدارس اسلامیہ کی آزادی کے خلاف بعض شقیں رکھ دیں، جن کا مقصد واضح طور پر مدارس کی آزادی وحریت کو ختم کرنا ہے۔ اگر یہ بل قومی اسمبلی اور سینٹ میں پاس ہو جاتا ہے تو پھر امریکہ کو مدارس کے خلاف اپنے مذموم مقاصد کے پورے کرنے کا آسانی سے موقع مل سکتا ہے، اس لیے ضروری ہے کہ یہ بل منظور نہ کیا جائے۔

ارباب وفاق المدارس نے ان اجتماعات میں اپنے اصل مقصد کو حاصل کرنے کے ساتھ یہ ضروری سمجھا کہ اس بل کے خلاف بھرپور احتجاج اور مدارس کے دفاع کا حق ادا کیا جائے، اس سلسلہ میں پہلا اجتماع مؤرخہ ۲۰/مارچ ۲۰۱۴ء کو ملتان میں منعقد ہوا جس کے ایک حصہ میں احقر بھی شریک ہوا، اس اجتماع میں سعودی عرب کے نمائندگان نے بھی شرکت کی اور مدارس کے ارباب اہتمام وطلبہ

کے علاوہ دینی جماعتوں کی قیادت نے بھی شریک ہوکر اپنے اتحاد واتفاق کا بھرپور مظاہرہ کیا۔صوبائی سطح پرنمایاں پوزیشن حاصل کرنے والوں کو انعامات سے نوازا گیا اور ناظرین وسامعین کومعزز حضرات اورعلماء کرام نے اپنے خطابات سے محظوظ کیااورساتھ ہی مدارس کے خلاف حکومت کے حالیہ بل کی مخالفت بھی کی گئی۔پنجاب کا یہ نمائندہ اجتماع ہراعتبار سے کامیاب رہااس کے بعدوفاق کے فیصلے کے مطابق دیگر مقامات پربھی اجتماع منعقد ہوئے۔بحمداللہ تعالیٰ تمام اجتماعات خوب کامیاب رہے۔پورے ملک میں وفاق المدارس نے کامیاب اجتماعات منعقدکرکے واضح کردیا کہ پوری قوم مدارس کی افادیت،ان کے بقاءاورتحفظ کے لیے متحد ہےاور مدارس دینیہ اپنے تحفظ وبقاء اورحریت کوقائم رکھنے کے لیے ہرطرح کی قربانی کے لیے تیار ہیں۔

ان کامیاب اجتماعات کے انعقاد پرصدرالوفاق حضرت اقدس مولاناسلیم اللہ خان صاحب دامت برکاتہم اورناظم اعلیٰ حضرت مولانا قاری محمدحنیف جالندھری مدظلہم اوران کے معاونین اوررفقاء بجاطور پرمبارکباد کے مستحق ہیں،اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیردے اور مدارس دینیہ کےتحفظ،بقاءاوردفاع کے لیےان کی مساعی کوقبولیت سےسرفرازفرمائیں،آمین۔

افسوس کہ دینی اورسیاسی جماعتوں کی تمام ترمخالفتوں کے باوجودحکومت نے اپنی بے جاضد پوری کرتے ہوئے اپنی اکثریت کی بناپریہ بل قومی اسمبلی سے پاس کرالیاہےلیکن ابھی سینٹ کامرحلہ باقی ہے،خداکرے کہ ارباب اقتدارکوخودہی سمجھ آجائےاوروہ اسے سینٹ میں پیش کرنے کےتلخ مرحلہ سے بازآجائیں۔حق تعالیٰ سے دعاہے کہ ملک وملت کے لیے جوبہترہے ارباب اقتدارکواسی کی ہدایت فرماویں اوراس مملکت اسلامیہ کواندرونی اور بیرونی خطرات سے ہمیشہ محفوظ رکھیں اوردینی مدارس وجامعات کی بھی حفاظت فرمائیں،آمین۔

احقرعبدالقدوس ترمذی غفرلہ

۱۴۳۵/۶/۱۴ھ ۲۰۱۴/۴/۱۵ء

حضرت مولانا منظور احمد نعمانی رحمہ اللہ تعالیٰ

# درس حدیث

عن ابی خزامة عن ابیه قال قلت یارسول الله أرأیت رقی نسترقیها ودواءً نتداوی به وتقاةً نتقیها هل ترد من قدرالله شیئا؟ قال هی من قدرالله ۔

ابوخزامہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے بیان کیا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا: کیا ارشاد ہے اس بارہ میں کہ جھاڑ پھونک کے وہ طریقے جن کو ہم دکھ درد میں استعمال کرتے ہیں، یا دوائیں جن سے ہم اپنا علاج کرتے ہیں، یا مصیبتوں اور تکلیفوں سے بچنے کی وہ تدبیریں جن کو ہم اپنے بچاؤ کے لیے استعمال کرتے ہیں، کیا یہ چیزیں اللہ کی قضاء وقدر کو لوٹا دیتی ہیں؟ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ سب چیزیں بھی اللہ تعالیٰ کی تقدیر سے ہیں۔

تشریح:

رسول اللہ ﷺ کے جواب کا خلاصہ یہ ہے کہ جن مقاصد کے حاصل کرنے کے لیے وہ جو تدبیریں اور کوشش کرتے ہیں، اور اس سلسلہ میں جن اسباب کا استعمال کرتے ہیں، وہ سب بھی اللہ کی قضاء وقدر کے ماتحت ہیں، گویا اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہی یہ مقدر اور مقرر ہوتا ہے کہ فلاں شخص پر فلاں بیماری آوے گی، اور فلاں قسم کے جھاڑ پھونک، یا فلاں دوا کے استعمال سے وہ اچھا ہو جائے گا، اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ رسول اللہ ﷺ کے اس نہایت مختصر دو لفظی جواب سے مسئلہ تقدیر کے متعلق بہت سے شبہات اور سوالات کا جواب ہو جاتا ہے۔

عن علی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مامن احدالاوقدکتب مقعدہ من النارمن الجنة قالوایارسول اللہ افلانتکل علی کتابناوندع العمل ؟قال اعملوافکل میسرلماخلق لہ اما من کان من اھل السعادة فسییسرلعمل السعادة وامامن کان من اھل الشقاوة فسییسرلعمل الشقاوة ثم قرأ فامامن اعطٰی واتقٰی وصدق بالحسنٰی فسنیسرہ للیسرٰی واما من بخل واستغنٰی وکذب بالحسنٰی فسنیسرہ للعسرٰی۔(رواہ البخاری ومسلم)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:تم میں سے ہرایک کاٹھکانہ دوزخ اور جنت کالکھاجاچکاہے(مطلب یہ ہے کہ جوشخص دوزخ میں یاجنت میں جہاں بھی جائے گا،اس کی وہ جگہ پہلے سےمقدراورمقرر ہوچکی ہے)صحابہ نے عرض کیاتو کیاہم اپنے اس نوشتۂ تقدیر پربھروسہ کرکے نہ بیٹھ جائیں اورسعی وعمل چھوڑ نہ دیں؟(مطلب یہ ہے کہ جب سب کچھ پہلے ہی سے طے شدہ اورلکھاہواہے،تو پھرہم سعی وعمل کی دردسری کیوں مول لیں)۔

آپ ﷺ نے فرمایانہیں عمل کیے جاؤ کیونکہ ہرایک کواسی کی توفیق ملتی ہے،جس کے لیے وہ پیداہواہے،پس جوکوئی نیک بختوں میں سے ہےتواس کوسعادت اورنیک بختی کےکاموں کی توفیق ملتی ہےاور جوکوئی بدبختوں میں سے ہےاس کوشقاوت اورنیک بختی کے کاموں کی توفیق ملتی ہے۔اس کے بعدرسول اللہ ﷺ نے قرآن پاک کی یہ آیت تلاوت فرمائی:

فامامن اعطٰی واتقٰی وصدق بالحسنٰی فسنیسرہ للیسرٰی واما من بخل واستغنٰی وکذب بالحسنٰی فسنیسرہ للعسرٰی ۔جس نے راہ خدامیں دیااور تقوٰی اختیارکیااوراچھی بات کی تصدیق کی(یعنی دعوت اسلام کوقبول کیا)تواس کوہم چین

وراحت کی زندگی ،یعنی جنت حاصل کرنے کی توفیق دیں گے اور جس نے بخل سے کام لیا اور مغرور و بے پرواہ رہا اور اچھی بات کو یعنی دعوت ایمان کو جھٹلایا تو اس کے واسطے ہم تکلیف کی اور دشواری والی زندگی (یعنی دوزخ) کی طرف چلنا آسان کر دیں گے۔

## تشریح

رسول اللہ ﷺ کے جواب کا حاصل یہ ہے کہ اگر چہ ہر شخص کے لیے اس کا آخری ٹھکانہ دوزخ یا جنت میں پہلے سے مقرر ہو چکا ہے، لیکن اچھے یا برے اعمال سے وہاں تک پہنچنے کا راستہ بھی پہلے سے مقدر ہے، اور تقدیر الٰہی میں یہ بھی طے ہو چکا ہے کہ جو جنت میں جائے گا وہ اپنے فلاں فلاں اعمال خیر کے راستے سے جائے گا، اور جو جہنم میں جائے گا وہ اپنی فلاں فلاں بداعمالیوں کی وجہ سے جائے گا، پس جنتیوں کے لیے اعمال خیر اور دوزخیوں کے لیے اعمال بد بھی مقدر و مقرر ہیں، اور اس لیے ناگزیر ہیں، حضور ﷺ کے اس جواب کا ماحصل بھی قریب قریب وہی ہے، جو اوپر والی حدیث میں آپ کے جواب کا تھا، ابھی عنقریب اس مضمون کی کچھ اور وضاحت اور تفصیل بھی کی جائے گی۔

(معارف الحدیث ص ۱۶۰)

مرسلہ: بندہ محمد صدیق عفا اللہ عنہ

# ملفوظات حکیم الامت رحمہ اللہ تعالیٰ

از جمیل الکلام بقلم فقیہ الامۃ حضرت مولانا مفتی جمیل احمد تھانوی قدس سرہ

فرمایا ترجیح الراجح کا جو سلسلہ میرے یہاں ہے تو مجھے تو جب اپنی غلطی معلوم ہو جاتی ہے میں رجوع کر لیتا ہوں چاہے ایک بچہ ہی کے کہنے سے معلوم ہو جائے، مگر تعجب تو یہ ہے کہ اس پر بعض علماء نے اعتراض کیا ہے کہ استقلال نہیں ہے مزاج میں، کبھی کچھ کہہ دیا کبھی کچھ کہہ دیا، گویا جو بات ایک دفعہ منہ سے نکل جائے اسی پر اڑا رہنا چاہئے، شیخ اکبر کا قول ہے الصدّیق یتقلّب فی کلّ یوم سبعین مرّۃً بس جب حق واضح ہو گیا قبول کر لیا اور جب یہ معلوم ہو گیا کہ پہلا قول یعنی مرجوع عنہ حق ہے اسے قبول کر لیا، میں نے بعض مسائل سے رجوع کیا ہے پھر اس رجوع سے رجوع کیا ہے دونوں قسم کی تحریریں موجود ہیں۔

جب مولانا محمد قاسم صاحب رحمہ اللہ کی وفات ہوئی تو مولانا گنگوہی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مجھے اس قدر صدمہ ہوا ہے کہ اگر ایک چیز میرے اندر نہ ہوتی تو میں ہلاک ہو جاتا، لوگوں نے پوچھا حضرت وہ کیا چیز ہے؟ فرمایا میاں وہی جس سے تم مجھے بڑا سمجھتے ہو، لوگوں نے مجھ سے پوچھا تو میں نے بتایا کہ نسبت مع اللہ اور یہی وہ چیز تھی جس نے حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کو زندہ رکھا، ورنہ حضور ﷺ کے بعد ابوبکر جیسا عاشق کیسے زندہ رہتا۔

فرمایا ہمارے حضرت کے یہاں مضامین تو بہت عالی تھے مگر اصطلاحات نہ تھیں، ہاں کبھی کبھی بشرط شے اور بشرط لا شے بھی حضرت کی زبان سے نکلا ہے، یہ سن کر ایک معقولی عالم کو تعجب ہوا کہ اصطلاحات تو علوم کے کسب میں آتی ہیں حضرت کے یہاں کیسے ہیں؟ یہ وسوسہ ہوا تھا کہ فوراً فرمایا کہ معانی کا القاء کبھی بدون الفاظ کے ہوتا ہے اور کبھی مع الفاظ کے، یعنی اس وقت اس مضمون کا القاء مع الفاظ کے ہوا ہے۔

فرمایا غالباً کسی کتاب میں تو نہیں دیکھا ہے کسی بزرگ سے سنا ہے کہ حضرت جنید کو کسی خلیفہ نے بلایا اور سخت گفتگو کی، حضرت بھی ساتھ تھے، یہ خادم خاص تھے، جب سخت گفتگو ہوتی تو حضرت جنید بھی جواب ترکی بہ ترکی دیتے رہے، حضرت شبلی کو خلیفہ کی گفتگو نا گوار گذر رہی تھی، وہاں ایک قالین تھا مصور جس پر شیر کی تصویر تھی، جب خلیفہ کوئی سخت لفظ کہتا حضرت شبلی اس تصویر کی طرف نظر فرماتے اور وہ سچ مچ کا شیر بن کر کھڑا ہو جاتا، پھر جب حضرت جنید اس کی طرف نظر فرماتے تو وہی شیر قالین بن جاتا، خلیفہ مصروف تھا اس نے دیکھا نہیں، ایک بار جو دیکھا تو وہ شیر بنا ہوا کھڑا تھا، خلیفہ گھبرا گیا اور بھاگنے کا ارادہ کیا، حضرت جنید نے فرمایا آپ ڈریئے نہیں اور حضرت شبلی کی طرف اشارہ کر کے فرمایا یہ بچہ ہے ایسی حرکت یہ کر رہا ہے، مگر میں آپ کو کوئی گزند نہ پہنچنے دوں گا، غرض حضرت شبلی تصرف کرتے تھے اور حضرت جنید اسے مٹا دیتے تھے۔

پٹھانوں کے ذکر میں فرمایا کہ ایک عورت مولد نبوی ﷺ پر حاضر ہوئی تو اس پر بہت اثر ہوا اور جوش میں کہنے لگی قربان جاؤں، بل جاؤں، میرے حضرت ایسے تھے، میرے حضرت ایسے تھے، مگر بے عیب ذات خدا کی ایک کسر بھی رہ گئی کہ پٹھان نہ تھے، اگر پٹھان ہوتے تو کوئی کسر نہ رہتی (نعوذ باللہ) اس غریب کے نزدیک سب سے بڑی شرافت تھی پٹھان ہونا۔

فرمایا ایک پٹھانی احقر کی مرید تھی ایک دفعہ گھر آ کر کہنے لگی مولوی جی! مجھے بہت تکلیف ہے ناداری کی اور تنگی کی، پھر ڈری اور کہنے لگی بس مولوی جی! زیادہ نہیں کہتی کبھی اللہ میاں یوں کہیں کہ میرے عیب کھولتی پھرتی ہے، اس نے شکایت اور عیب میں فرق نہیں کیا، کیسی سادگی ہے مگر اللہ تعالیٰ کی خشیت بھی کیسی غالب تھی۔

ان لوگوں کی سادگی کے سلسلہ میں فرمایا ایک شخص مدرسہ دیوبند کے دروازہ پر مولانا محمد یعقوب صاحب کی تعریف کر رہا تھا کہ ایسے ہیں، ایسے ہیں، اور کہا کہ بس فرعون بے سامان ہیں (لاحول ولاقوۃ الا باللّٰه)۔

فقیہ العصر مفتی سید عبد الشکور ترمذی رحمہ اللہ تعالیٰ

# نصب القاضی من العامہ کا حکم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مکرمی مولانا محمد اشرف صاحب سلمہ! وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا مرسلہ استفتاء اور اس کا جواب کل ملا تھا جو حاضر فی الذہن ہے وہ پیش کرتا ہوں، اس پر غور کر لیا جائے اور آخری رائے سے مطلع کیا جائے۔

دارالکفر میں قضا بین المسلمین کی ضرورت کو پورا کرنے کے لیے بعض علماء نے ''نصب القاضی من العامۃ'' کی صحت کو اختیار کیا ہے اور اس پر یصیر القاضی قاضیاً بتراضی المسلمین سے استدلال کیا ہے۔ اور تقلد القضاء من الکافر پر اشکال کیا ہے۔ اس مسئلہ پر غیر منقسم ہندوستان میں کافی بحث ہو چکی ہے، چنانچہ ابوالمحاسن مولانا محمد سجاد صاحب مرحوم نائب امیر شریعت بہار نے اپنے ایک مکتوب بنام حضرت حکیم الامت تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ میں بھی اس کا ذکر کیا تھا، پھر جب غالباً جمادی الاولیٰ ۱۳۵۳ھ میں تھانہ بھون تشریف لائے اور مولانا مفتی محمد کفایت اللہ دہلوی اور حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہما اللہ تعالیٰ بھی ان کے ہمراہ تھے۔ اس وقت بھی مولانا سجاد صاحب مرحوم نے ''نصب القاضی من العامۃ'' کو صحیح قرار دینے کی بہت سعی فرمائی اور تقلد قضا من الکافر پر اس اشکال کا ''کہ یہ نص قرآنی: لن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلاً کے خلاف ہے'' اہتمام سے اعادہ فرمایا۔

حضرت حکیم الامت تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد فرمانے پر حضرت والد محترم مولانا مفتی سید عبد الکریم صاحب گمتھلوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ''تتمہ امداد الاحکام'' جلد دوم سے وہ

جواب سنایا جو پہلے لکھا گیا تھا، جس میں ہر دو مسئلہ یعنی نصب القاضی من العامہ کی عدم صحت اور تقلد قضاء من الکافر کی صحت پر کافی تقریر ہے، اس کو سنتے ہی حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''اس باب میں اب کوئی اشکال نہیں رہا'' اور مختصر مکالمت کے بعد حضرت مولانا کفایت اللہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے بھی تسلیم کرلیا۔ (الحیلۃ الناجزۃ ص ۳۱)

مجموعۃ الفتاوی المالکیۃ میں علامہ صالح تونسی مدرس حرم نبوی مرحوم کا فتویٰ ملاحظہ کیا جائے، اس میں سوال رابع کے جواب میں فرمایا گیا ہے۔

ونصب جماعة المسلمين لقاض يفصل بينهم الخصومات ويقطع المنازعات جائزبل يتعين فى بعض الاحيان على الاعيان اذاوجدواسبيلاًاليه وعدم معارض فيه واجتماع الكلمة عليه۔ (الحیلۃ الناجزۃ ص ۲۴۱)

حضرت والد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس پر یہ حاشیہ لکھا ہے:

قوله عدم معارض ـفيه اشارة الى ماقلناه فى مقدمة هٰذه الرسالة من ان القاضى لايصيرقاضياًفى الهندبمجردنصب عامة المسلمين لان نصبهم لايخلوعن المعارضة كماهومشاهد،والله اعلم۔وسألت العلامة مشافهة عن هٰذه الاشارة حين تشرفت بزيارة بلدة خيرالانام عليه الف الف تحية وسلام۔ ١٣٥٤ھ فوافقناصراحة ولله الحمدعلٰى ذٰلك وعلٰى سائرنعمائه ـ (ص ۲۴۲)

''رفاق المجتہدین'' کے تتمہ میں ایک عالم کے خط کا جواب ہے جس کو حضرت والد صاحب مرحوم نے حضرت اقدس حکیم الامت تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے ملاحظہ سے گزارا اور حضرت اقدس کی تصویب کے بعد ارسال کیا تھا اس میں نمبر (۲) یہ تھا:

''نصب القاضی بالتراضی صحیح ہے یا نہیں؟''۔

اس کے جواب میں لکھا ہے: ''تراضی مسلمین سے قاضی کا تقرر درست نہیں چنانچہ

''شامی'' نے ''بزازیہ'' سے نقل کیا ہے:لواجتمع اهل البلدة علی تولیة واخذالقضاء لم یصح ،الخ ۔(ص ۴۲۷ ج ۴)اور علامہ شامی نے جو اس کے بعد فرمایا ہے:قلت وهذاحیث لاضرورة والافلهم تولیة القضاء ایضاً کمایأتی بعده ''۔

اس میں اول تو سخت اشکال یہ ہے کہ عبارت آئندہ جس کا حوالہ دیا گیا،اس میں یجعلو نہ والیاً فیولی قاضیاً ہے براہ راست عامہ کی طرف سے تقرر قاضی کا اس میں کوئی ذکر ہی نہیں، پس مدعا ثابت نہ ہوا۔دوسری عرض یہ ہے کہ جس ملک میں تراضی مسلمین سے قاضی کو قوت وشوکت حاصل ہو جائے ، وہاں تو کچھ گنجائش بھی ہو سکتی ہے مگر اس ملک میں تقرر عامہ سے کچھ کام نہیں چل سکتا بلکہ ایک اختلاف جدید کا وسیع باب کھل جائے گا،اس لیے اس کو صحیح کہنا کسی طرح قرین قیاس نہیں۔(الحیلۃ الناجزۃ ص ۳۲۰)

''تتمہ امدادالاحکام'' جلد دوم کے جواب (جس کا اوپر ذکر آیا ہے) کا خلاصہ یہ ہے کہ تقلد قضاء من الکافر ولایت سلطانیہ کی بناپر نہیں بلکہ حقیقت یہ ہے کہ نصب قاضی کا فریضہ جو مسلمانوں پر عائد ہوتا ہے وہ اس کو قوت تنفیذ نہ ہونے کے سبب ادا نہیں کر سکتے مگر جب حکومت کافرہ نے کسی کو قاضی یا والی بنا دیا تو عدم قدرت کا مانع مرتفع ہو گیا،لہٰذا اس کی تعبیر یوں کی جائے گی کہ سلطان یا والی کافر نے جو کسی کو عہدہ قضا وغیرہ سپرد کیا ہے دراصل وہ سپردگی اہل اسلام کی جانب سے ہے (جس پر عامۃ المسلمین کا سکوت بھی دال ہوسکتا ہے )اور حکومت کافرہ صرف پیام رساں ہے اور اس منظوری اور پیام رسانی کی شرط رفع مانع یعنی قوت تنفیذ حاصل ہونے کے واسطے ہے۔حاصل یہ ہے کہ حکومت کافرہ کی طرف سے جو تقرر قاضی کا ہوا ہو وہ تولیت قضاء نہیں بلکہ تولیت قضاء کی شرط ہے۔

اس تقریر سے اہل اسلام پر کفار کی ولایت کا شبہ بحمد اللہ بالکل رفع ہو گیا،فتدبر وتشکر نیز جواب میں یہ بھی لکھا گیا تھا کہ اس کی نظیر تقلد قضاء من الباغی المتغلب ہے اور اس میں

شمس الائمہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے یہی توجیہ کی ہے جو ابھی مذکور ہوئی۔ (الحیلۃ الناجزۃ ص ۳۱)

حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے رسالہ ''القول الماضی فی نصب القاضی'' میں لکھتے ہیں (یہ رسالہ النور ماہ محرم ۱۳۴۵ھ میں شائع ہوا):

قال فی الدر :ویجوز تقلدالقضاء من السلطان العادل والجائرولوکان کافراًذکرمسکین وغیرہ الااذاکان یمنعه عن القضاء بالحق فیحرم،اھ۔

وفی العالمگیریة :والاسلام لیس بشرط ای فی السلطان الذی یقلد کذافی التتارخانیة۔

اس سے معلوم ہوا کہ ہندوستان میں اگر گورنمنٹ اپنی طرف سے کسی مسلمان کو قاضی بناوے اور جن مسائل میں قضاء قاضی ضرورت ہے ان میں اس کو فیصلہ کا اختیار دے دے تو وہ شرعی قاضی ہو جائے گا اور اس کے فیصلے فسخ نکاح وایقاع طلاق وثبوت نسب وحکم موت مفقود وغیرہ میں نافذ ہوں گے بشرطیکہ اس کو موافق حکم شرع فیصلہ کرنے کا اختیار دیا جائے، خلاف حکم شرع فیصلہ پر مجبور نہ کیا جائے۔قال فی العالمگیریة :واذااجتمع اهل بلدة علٰی رجل وجعلوہ قاضیاًیقضی فیمابینهم لایصیرقاضیاً ولواجتمعوا علٰی رجل وعقدوامعه عقدالسلطنة اوالخلیفة یصیرخلیفة وسلطاناً،اھ۔

اس سے معلوم ہوا کہ ہندوستان میں کسی جگہ کے مسلمان بطور خود بدون گورنمنٹ کی اجازت کے اگر کسی کو قاضی بنالیں تو وہ قاضی نہ ہوگا، کیونکہ اس کی ولایت عامہ نہ ہوگی البتہ حکم ہو جائے گا جس کا فیصلہ اسی وقت معتبر ہوگا جبکہ مدعی اور مدعیٰ علیہ دونوں رضامندی سے اپنے معاملہ کو اس کے سپرد کر دیں اور اگر ایک نے معاملہ سپرد کیا اور دوسرے نے سپرد نہ کیا ہو تو اس صورت میں حکم کا فیصلہ کالعدم ہے۔(النور ص ۲۵)

حضرت مولانا علامہ عثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ ''ولایت عامہ نہ ہوگی'' پر حاشیہ میں

فرماتے ہیں:

"قلت فلایرد علیه مافی ردالمحتار ص ۴۲۷ وهٰذاحیث لاضرورت والا فلهم ای للعامة تولیة القاضی ایضاً کمایأتی بعده وقال بعداسطر واما بلاد علیهما ولاۃ کفارفیجوزللمسلمین اقامة الجمع والاعیادویصیر القاضی قاضیاً بتراضی المسلمین، اھ۔فان معناه انه یصیر قاضیاًبتراضی المسلمین اذاحصلت له ولایة عامة فی محل قضائه لماعرفت ان الولایة احدارکان القضاء واهل الهند لوجعلوا قاضیاًبتراضیهم لایکون له ولایة علیٰ احداصلاً کماهومشاهد من حالهم فافهم"۔

**اس سے پہلے حضرت مولانا عثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے نصب قاضی پر زور دیتے ہوئے ارقام فرمایا ہے:**

**بدون قاضی مسلمانان ہندکوسخت تکلیف ہے اوراس تکلیف کووہ بدون گورنمنٹ کی امدادحل نہیں کرسکتے کیونکہ قاضی کے لیے مسلم ہونے کے ساتھ صاحب حکومت ہونا بھی ضروری ہے اگرکسی جگہ کے مسلمان ازخودکسی کوقاضی بنانا چاہیں تووہ قاضی نہ ہوگا،محض حَکم وثالث ہوگا،الخ۔**

قال فی العالمگیریة:والقضاء فی الشرع قول ملزم یصدرعن ولایته عامة،الخ۔(ص۲۳)

**ان عبارات میں تصریح ہے کہ قاضی کے لیے مسلمان ہونااورصاحب حکومت ہونا شرط ہے۔اوریہ کہ کسی جگہ کے مسلمان ازخودکسی کوقاضی بنالیں تووہ قاضی نہ ہوگا۔اورظاہر ہے کہ صاحب حکومت قاضی وہی ہوسکتا ہے جوسلطنت کی طرف سے مقررکیا جائے۔**

**نیزفرماتے ہیں:** وفی الدرالمختار:القضاء شرعاًفصل الخصومات وقطع المنازعات وارکانه ستة حکم ومحکومه به وله ومحکوم علیه وحاکم،الخ۔(۲۰)

غرضیکہ قاضی کے لیے صاحب حکومت ہونا شرط ہے کیونکہ اس کے بغیر اس کا حکم نافذ نہیں ہوسکتا۔''القول الماضی'' پر حضرت حکیم الامت تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے تصدیقی دستخط ان الفاظ میں ثبت ہیں:

''الجواب صواب بلا ارتیاب'' اشرف علی عفی عنہ ۴ ذی الحجہ ۱۳۴۴ھ

حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ کا ایک اور فتویٰ اس سے بھی پہلے ۱۴ر جمادی الاولیٰ ۱۳۴۲ھ کا لکھا ہوا ''فتاویٰ خلیلیہ'' جلد اول میں شائع ہو چکا ہے، اس میں بھی تصریح ہے کہ:

''قاضی کے لیے صاحب حکومت ہونا ضروری ہے کیونکہ قضاء کے معنیٰ ہی حکم کے ہیں، لغتہً اور شرعاً بھی حکومت رکن قضاء ہے۔ اور ظاہر ہے کہ جس شخص کو رعایا از خود قاضی بنائے گی وہ صاحب حکومت نہ ہوگا۔ لہٰذا وہ قاضی شرعی بھی نہ ہوگا، لہٰذا مسلمانان ہند پر واجب ہے کہ وہ گورنمنٹ سے درخواست کریں کہ مسلمان قاضی مقرر کردے جوان مسائل کو جن میں قضاء قاضی کی شرعاً ضرورت ہے۔ شریعت کے موافق فیصلہ کیا کرے اور ان قاضیوں کے لیے صاحب حکومت ہونا ضروری ہے۔ (ص ۲۵۳ ج ۱)

حضرت اقدس مولانا الشیخ خلیل احمد سہارنپوری شارح ابی داؤد کا ایک فتویٰ مفصل اسی فتاویٰ خلیلیہ میں موجود ہے جس کے آخری فقرے یہ ہیں:

''بالجملہ مسلمانان ہندوستان کے لیے قاضی مسلم کا تقرر نہایت ضروری ہے اور صدہا مسائل میں حاکم غیر مسلم کا فیصلہ بروئے مذہب اسلام کافی نہیں ہوسکتا اور نیز بدوں امداد حکومت اگر خود مسلمان کسی کو قاضی بنادیں تو اس کا حکم نافذ نہیں ہوسکتا''۔ (ص ۲۵۷ ج ۱)

اس پر حضرت مولانا عبدالرحمٰن رحمہ اللہ تعالیٰ صدر المدرسین مظاہر علوم سہارنپور اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی رحمہ اللہ تعالیٰ وغیرہ سب ہی

اساتذہ کے دستخط موجود ہیں گویا کہ یہ مظاہر علوم کا اجتماعی فتویٰ ہے ۔امید ہے ہماری ان معروضات سے تقلد قضاء من الکافر کی صحت اور نصب القاضی من العامہ کی عدم صحت پر کافی روشنی پڑ گئی ہوگی اوران ہر دو مسئلوں میں ہمارے اکابر کا موقف بھی اچھی طرح واضح ہو گیا ہوگا کہ ان بزرگوں کے نزدیک نصب القاضی من العامہ صحیح نہیں ہے کیونکہ اس میں قوت تنفیذ نہیں ہوگی اور تقلد قضاء من الکافر صحیح ہے اسی لیے حکومت برطانیہ کافرہ سے تقرر قاضی کے لیے یہ حضرات کوشاں رہے ،اگر یہ صورت جائز نہ ہوتی تو یہ اکابر اس کی سعی کیوں فرماتے اور اگر نصب من العامہ کی صورت صحیح ہوتی تو اس پر ہی عمل کر لیتے ۔

اکابر کے ان فتاویٰ اوران کے طرز عمل سے مسئلہ بالکل واضح ہے کہ قوت تنفیذ کے حاصل ہوئے بغیر تقرر قاضی لفظ بے معنیٰ اور بے مسمیٰ ہے ۔اور یہ بھی واضح ہے کہ قاضی کے لیے اصل قوت تنفیذ کا حصول ہے ۔اسی قوت تنفیذ پر نصب من العامہ کی عدم صحت متفرع ہے ۔ چنانچہ ہمارے اکابر نے اس حقیقت کو اپنے استفتاء (جو مدینہ منورہ بھیجا گیا تھا) میں واضح فرما دیا ہے ،فرماتے ہیں:

وهل يشترط للقاضى القوة القاهرة والشوكة الظاهرة على تنفيذ الحكم ام لا؟ويتفرع علٰى هٰذاسوال آخروهوان المسلمين اذاكانوتحت حكومة غيرمسلم ولم يكن ثمه قاض من جانب الحكومة فهل يصح نصب القاضى من عامة المسلمين مع ان القوة لايحصل بمجردنصبهم ـ(الحیلۃ الناجزۃ ص۲۲۹)

اس کا جواب علامہ صالح تونسی نے حسب ذیل الفاظ میں تحریر فرمایا:

نعم يشترط ذٰلك فيه اصالة وذٰلك التنفيذوالالزام هوالفارق بينه وبين المفتى اذهومخبرفقط دون القاضى فانه منفذللاحكام ولذاوصفه به فى تحفة الحكام بقوله منفذبالشرع للاحكام هذاهوالاصل فيه ـ(الحیلۃ ص۲۴۰)

قاضی کے لیے قوت تنفیذ احکام اور شوکۃ ظاہرۃ کا شرط ہونا اس عبارت تحفۃ الحکام سے بھی واضح ہے۔علامہ صالح تونسی نے بھی اسی کو اختیار کیا ہے۔مفتی اور قاضی میں اسی کو فارق قرار دیا ہے۔ہمارے حضرات کے فتاویٰ میں بھی اسی کی تصریح موجود ہے۔

اعلاء السنن میں بھی اس کو ذکر فرمایا گیا ہے، فرماتے ہیں:

ثم لما کان مبنی الامارۃ والقضاء علی الالزام فلایصلح لھامن لاولایۃ لہ علی الالزام کالصبی ،الخ۔(ص۳۱ج۱۵)

**درمختار میں ہے:** حاصل ماذکرہ الشیخ قاسم فی تصحیحہ انہ لافرق بین المفتی والقاضی الاان المفتی مخبرعن الحکم والقاضی ملزم بہ۔(شامی ص۶۹ج۱) مفتی اور قاضی میں فرق یہ ہے کہ مفتی حکم شرعی کو بتلا دینے والا ہوتا ہے اور قاضی حکم کو لازم اور نافذ کرنے والا ہوتا ہے۔

**نیز درمختار میں ہے:** المفتی یفتی بالدیانۃ والقاضی یقضی بالظاھر ،اھ۔

**فقہاء کا مستدل حدیث ھند بنت عتبہ ہے جس کے الفاظ یہ ہیں:**

ان ھندابنت عتبۃ قالت یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اباسفیان رجل شحیح ولیس یعطینی مایکفینی وولدی الاماا خذت منہ وھولایعلم فقال خذی مایکفیک وولدک بالمعروف،متفق علیہ۔(**مشکوٰۃ باب النفقات ص۲۹۰ج۲**)

حضورﷺ نے ہند کے سوال کے موافق بغیر تحقیق اصل واقعہ شوہر کی اجازت کے بغیر بقدر کفایت مال لینے کی اجازت دیدی۔تحقیق واقعہ کا قاضی کا منصب ہے مفتی کا نہیں۔ وہ دیانت پر حکم شرعی بتلا دیتا ہے، لفظ فتویٰ اور قضاء سے ہی ان دونوں میں فرق واضح ہو رہا ہے اس لیے فقہاء ''رسم المفتی'' میں مفتی کے لیے ہدایات اور کتاب القضاء میں قاضی کے آداب کا تذکرہ کرتے ہیں۔البتہ تحکیم سے حکم مثل قاضی کے ہوجاتا ہے اور حکم بنانے

والوں کے اوپر اس کا حکم لازم ہو جاتا ہے۔ مگر حَکَم کے تقرر من العامہ سے بھی ضرورت پوری نہیں ہو سکتی کیونکہ بہت سے مسائل ایسے ہیں جن میں سرے سے تحکیم درست ہی نہیں اور پھر حکم سے پہلے ہر شخص کو اس کے عزل کا اختیار رہے۔ جیسا کہ شامی میں ہے:

وان التحكيم لايصح فی حدوقودودية على العاقلة وان لكل منهما عزله قبل الحكم۔ (شامی ص۴۸۵ ج۴)

اول تو یہ صورت متصور نہیں ہے کہ تمام مسلمان اس طرح کہ ایک شخص بھی اس کے خلاف نہ ہو کسی شخص کو قاضی بنالیں اور اس کو بمنزلہ حَکَم کے قرار دے دیا جائے کیونکہ اگر ایک شخص نے بھی اپنی رضامندی کا اقرار نہیں کیا تو وہ اس کے حق میں حَکَم نہ ہوگا اور اس کا فیصلہ اس پر نافذ نہ ہوگا، نہ ہی اس شخص کو عدالت میں اپنا مقدمہ پیش کرنے پر مجبور کیا جا سکتا ہے۔ اور اگر بالفرض ایسا ہو ہی جائے تو جس شخص کا دل چاہے گا وہ اس کے حکم پر قبل الحکم عدم رضا کا اظہار کر کے اس کے فیصلہ اور حَکَم ہونے کا انکار کر سکتا ہے۔

**درمختار میں ہے:** وينفرد احدهما بنقضه ای التحكيم بعدوقوعه والاولٰی ان يبدله بقوله قبل الحكم۔ (شامی ص۴۸۳ ج۴)

اس کے علاوہ اس پر یہ محذور بھی مترتب ہوگا کہ حقیقت میں تو حَکَم ہوگا اور معاملہ اس کے ساتھ مثل قاضی کے کیا جائے گا اور اس کو نام بھی قاضی کا دیا جائے گا اور مدعیٰ علیہ کو زبردستی اس کے پاس بلایا جائے گا، حالانکہ اس کی ولایت جبریہ نہیں ہوگی بلکہ محض ارادیہ ہوگی۔ تو اس صورت میں اس کا حکم ہی نافذ نہ ہوگا۔ اس کی نظیر یہ ہوگی جو ''بحر'' نے ''بزازیہ'' سے لکھی ہے:

قال بعض علمائنااكثرقضاة عهدنافی بلادنامصالحون لانهم تقلدوا القضاء بالرشوة ويجوزان يجعل حاكماًبترافع القضية واعترض بان الرفع ليس

علی وجه التحكيم بل على اعتقاده انه ماضى الحكم وحضور المدعى عليه قديكون بالاشخاص والجبر فلا يكون حكماً۔ (شامی ص۴۸۲ ج۴)

بعینہ یہی اعتراض اس حکم پر ہوگا جس کو قاضی کا نام دیا جائے گا، تو یہ حکم بھی نہ ہوگا۔ بہر حال حکم کو چونکہ ولایت جبریہ حاصل نہیں ہوتی اس لیے نصب من العامۃ سے بھی مشکل حل نہیں ہوتی بلکہ اختلاف کا ایک نیا باب کھل جائے گا کہ عام لوگوں کے ذہنوں میں وہ قاضی کی مثل ہوگا اور اس کے پاس اپنے مقدمات لے جائیں گے اور دوسرا فریق اگر اس کے پاس اپنا مقدمہ لے جانا نہ چاہے گا تو اس طرح ایک مستقل نزاع قائم ہو جائے گا۔ اور اس طرح یہ حکم بھی نہ ہوگا والیہ اشار والدی العلام رحمه الله تعالیٰ بقوله ''بلکہ ایک اختلاف جدید کا وسیع باب کھل جائے گا'' کمامر۔

الحاصل تقرر قضاء کی دارالکفر میں تین صورتیں ہیں:

(۱) تقلد قضا من الکافر (۲) یجعلونہ والیاً فیولی قاضیاً (۳) تراضی مسلمین سے تقرر۔

اوپر کی تفصیلی تحریر سے واضح ہو رہا ہے کہ ہمارے اکابر رحمہم اللہ تعالیٰ تقلد قضاء من الکافر کی صورت کو ہندوستان میں مشکلات کا حل سمجھ کر ہمیشہ اس کے لیے حکومت برطانیہ وغیرہ سے کوشش فرماتے رہے۔ حضرت حکیم الامت تھانوی نوراللہ مرقدہ کے حکم سے حضرت والد مولانا مفتی سید عبدالکریم گمتھلوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بوساطت حضرت مولانا حافظ محمد احمد صاحب سابق صدر مہتمم دارالعلوم دیوبند مسلم قاضی کے تقرر کے لیے بہت کوشش کی، اس کا تذکرہ ''مکارم عشرۃ'' کے عنوان کے ماتحت ''اشرف السوانح'' جلد سوم میں بھی حضرت والد صاحب کے قلم سے لکھا ہوا ہے۔

پھر اس کے بعد کاظمی ایکٹ وغیرہ کی صورت میں کوششیں جاری رہیں۔ کاظمی ایکٹ مسلم حاکم کی شرط کو تسلیم نہیں کیا گیا تو اس کے بارہ میں ایک اشتہار ''قانون انفساخ

نکاح اہل اسلام کے بارہ میں ضروری تنبیہ'' کے نام سے حضرت والد رحمہ اللہ تعالیٰ نے شائع کرایا اور اس پر حضرت حکیم الامت تھانوی، حضرت مولانا مدنی رحمہما اللہ تعالیٰ کے علاوہ دوسرے علماء دیوبند اور مظاہر علوم سہارنپور کے دستخط ثبت ہیں۔ اس اشتہار کے علاوہ ''شرعی ترمیمات'' کے نام سے اس ایکٹ کے بارہ میں پمفلٹ شائع کیا گیا جس میں ایکٹ کے ہر دفعہ پر شرعی ترمیم لکھی گئی تھی اس کی ترتیب حضرت والد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے بمعیت حضرت مولانا مفتی محمد شفیع دیوبندی رحمہ اللہ تعالیٰ دی تھی۔ اس پر بھی تمام اکابر کے دستخط ثبت ہیں۔ (مگر اب میرے پاس نہیں ہے)۔

اس کوشش میں ناکامی کی وجہ سے مجبوراً حل مشکلات کے لیے مذہب مالکیہ پر جماعت مسلمین کو قاضی کے قائم مقام ہونے کا فیصلہ کیا گیا۔ ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں اسی کو اختیار فرمایا گیا۔ اس پر بھی حجرت مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ تمام اکابر علماء دیوبند اور مظاہر علوم سہارنپور کے دستخط ہیں۔

اس طرز عمل سے یہ واضح ہوتا ہے کہ دار الکفر میں ہمارے اکابر رحمہم اللہ تعالیٰ نے تقلد قضاء کی صورتوں میں سے صرف تقلد من الکافر کی پہلی صورت کو ہی صحیح سمجھا ہے، جب اس میں کامیابی نہ ہوئی تو مذہب غیر پر عمل کرنے کا فتویٰ ضرورۃ شدیدہ کی وجہ سے دیدیا، مگر تقرر قضاء کی دوسری صورتوں کو اختیار نہیں فرمایا۔

اگر یجعلونہ والیاًفیولی قاضیاً کی صورت ممکن ہوتی یا تراضی المسلمین سے قاضی کا تقرر ہوسکتا تو پھر جماعت مسلمین کے فیصلہ کے جواز پر یہ حضرات فتویٰ نہ دیتے۔

غالباً ۱۹۴۵ء میں جمعیت علماء ہند کے سالانہ اجلاس میں سہارنپور میں یہ احقر بھی حضرت والد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہمراہ حاضر تھا اور مظاہر علوم کے اکابر علماء شیخ الحدیث صاحب، مولانا محمد اسعد اللہ وغیرہ موجود تھے۔ اس میں امارات شرعیہ کے مسئلہ پر خوب

بحث ہوئی نتیجہ یہ ہوا کہ حضرت مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنے قلم مبارک سے پندرہ علماء کرام کے نام لکھے، جن میں سب سے پہلا نام حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کا تھا اور دوسرا نام حضرت مولانا سید عبدالکریم گمتھلوی کا اور ان کے سپرد یہ مسئلہ کیا گیا تھا کہ اس کی شرعی حیثیت پر غور کیا جائے۔

اس روئیداد کے عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ تقرر قضا اور امارت شرعیہ کے بارہ میں بہت بڑے بڑے اجتماع ہو چکے ہیں اگر ''یجعلو نہ والیاً'' کی صورت کا امکان ہوتا تو سہارنپور کے اس مذکورہ اجتماع میں اس پر عمل ہو جاتا جبکہ یہ اجتماع ''امارت شرعیہ'' کے قیام کے لیے ہی بلایا گیا تھا اور اس کا دعوت نامہ اسی نام سے تھا مگر پھر بھی اس پر عمل نہ ہو سکا۔

اسی طرح دوسری صورت تراضی مسلمین کی بھی نا قابل عمل سمجھی گئی اور وجہ اس کی قوت ظاہرہ کا فقدان اور تنفیذ احکام پر عدم قدرت ہی ہے، ورنہ اتنے بڑے اجتماع میں ایسے بڑے اکابر کے لیے کیا یہ ممکن نہیں تھا کہ ان میں سے کسی صورت پر عمل کر لیتے۔

اب نہ تو علماء کرام کا اتنا بڑا اجتماع ہی میسر ہے اور نہ ہی ایسے بڑے محقق اور فقیہ اکابر ہی موجود ہیں جو ان اکابر کے فیصلوں کے خلاف اور ان کے طرز عمل سے مختلف دوسرا طریقہ عمل تجویز کر سکیں۔ یہ تو اب اس ملتوی شدہ بلکہ اس کے برخلاف فیصل شدہ مسئلہ کو دوبارہ اٹھانا عوام اور علماء کرام کے مابین اختلاف جدید کا وسیع باب کھولنا ہے، لہٰذا گزارش ہے کہ تقلد قضا کی جو صورت صحیح ہے اور جس کے لیے پہلے سب اکابر کوشش کرتے رہے ہیں کہ حکومت متسلطہ مسلم قاضی کا تقرر کرے۔ اسی کی اب بھی کوشش کرنی چاہیے، کسی دوسری صورت کی تجویز نہیں کرنی چاہیے۔ اور جب تک اس صورت کا تحقق نہ ہو بدرجہ مجبوری جماعت مسلمین کے فیصلوں پر عمل کرتے رہیں جیسا کہ اب تک اسی پر عمل ہو رہا ہے اور سوالنامہ میں بھی اس کا ذکر ہے۔

دوسری صورت سوالنامہ میں تراضی مسلمین سے تقرر قضاۃ کے مسئلہ کا فقہی حل سمجھنے کا ذکر کیا گیا ہے اس کے بارہ میں احقر اوپر گزارشات کر چکا ہے۔ بہت سے بہت یہ بھی ایک صورت تحکیم کی ہی ہے۔ اس طرح تقرر قاضی کی ضرورت پوری نہیں ہوتی کیونکہ اس کے پاس قوت نافذہ نہیں ہے، صرف ایک طریق کار پر اتفاق کی غرض سے کوئی نیا طریقہ اختیار کرنا قرین مصلحت نہیں ہے بلکہ اس میں بجائے اتفاق کے مزید افتراق کا قوی اندیشہ ہے۔

اس سوالنامہ کا مقصد یہ بتلایا گیا کہ ''ایک طریق کار پر اتفاق کر کے کام کیا جائے تو امت اسلامیہ ہند کی اجتماعی شیرازہ بندی مؤثر طور پر ہوسکتی ہے''۔

امت مسلمہ کی شیرازہ بندی بڑی اہمیت کی حامل ہے مگر حکومت غیر مسلمہ کے تحت جماعت مسلمین یا تحکیم پر عمل کرنے کے علاوہ کوئی صورت قابل عمل نہیں۔ اور رائے عامہ کے ذریعہ نصب سے بھی قاضی شرعی نہیں بنتا وہ بھی حَکم ہی بنتا ہے اور جماعت مسلمین بھی درحقیقت حَکم کی ہی ایک صورت ہے۔ مگر اس میں کچھ شرائط زیادہ ہیں اور مذہب مالکیہ کے مطابق حَکم سے زیادہ مواقع میں مفید ہے کہ جن صورتوں میں تحکیم متصور نہیں ان میں بھی یہ کار آمد ہے۔ مثلاً زوجہ مفقود میں یہ جماعت اپنی شرائط کے ساتھ فیصلہ کر سکتی ہے اور حَکم فیصلہ نہیں کر سکتا کیونکہ زوج مفقود ہے اور مفقود کی رائے بھی مفقود ہوتی ہے۔ اس لیے تحکیم متصور ہی نہیں ہے۔ اسی طرح زوجۂ غائب وغیرہ کے مسئلہ میں بھی تحکیم کی کوئی صورت نہیں کیونکہ تحکیم فریقین کی طرف سے ہوتی ہے، اسی طرح زوجہ مجنون یا خیار بلوغ میں جبکہ زوج صغیر ہو، تحکیم ممکن نہیں ہے کیونکہ ان کی رائے کا اعتبار نہیں ہے مگر ان دونوں صورتوں میں چونکہ جبری قوت تنفیذ حاصل نہیں ہوتی بلکہ یہ ایسے لوگوں کے لیے ہیں جن کو شرعی فیصلہ پر عمل کرنے کا خیال ہے کیونکہ حَکم یا جماعت مسلمین کے پاس کوئی ایسی قوت نہیں ہوتی کہ وہ اپنے فیصلہ کو فریقین پر ان کے تسلیم نہ کرنے کی صورت میں بھی نافذ کر سکے، صرف ان کے

التزام کی وجہ سے ان پر معنوی اور شرعی لزوم عائد ہوتا ہے، لیکن اگر وہ اس لزوم پر عمل نہ کریں تو ان پر جبر کی قوت حَکَم یا جماعت مسلمین کے پاس نہیں ہے، بخلاف قاضی کے کہ وہ اپنا حکم جبراً نافذ کر سکتا ہے۔ یہی فرق ہے حَکَم اور قاضی میں۔

فیصلہ کے جبری نفاذ کے لیے جس سے قطع منازعت حاصل ہوتی ہے، قاضی شرعی کے فیصلہ کی ضرورت ہے کیونکہ اس کا حکم اور فیصلہ رد نہیں کیا جا سکتا وہ بجبر اس کو نافذ کر سکتا ہے۔

درحقیقت قطع نزاع کے لیے قاضی کے فیصلہ کی ہی ضرورت ہے اس کے بغیر قطع نزاع فریقین کے اتفاق اور تسلیم کرنے کا مرہون منت ہے۔ ایک فریق بھی تسلیم نہ کرے تو نزاع قائم رہے گا۔ اگرچہ ان کو حَکَم یا جماعت مسلمین کے ذریعہ حکم معلوم ہو گیا۔ حکم شرعی کا علم اگرچہ مفتی عالم کے ذریعہ بھی حاصل ہو جاتا ہے مگر اس پر عمل کرنے کا التزام نہیں ہوتا اور حکم یا جماعت مسلمین کے فیصلہ پر عمل کا التزام کیا ہوا ہوتا ہے۔ اس فرق کے باوجود اگر ایک فریق بھی فیصلہ پر عمل نہیں کرتا تو قوت نافذہ نہ ہونے کے سبب حَکَم یا جماعت مسلمین کا فیصلہ بھی مفتی کے فیصلہ کے مرتبہ میں آ گیا اور دونوں کا مآل ایک ہی ہو گیا۔ اگرچہ فریقین میں سے کسی ایک نے یا دونوں نے التزام کے بعد فیصلہ کو تسلیم نہ کر کے شرعی حکم سے اعراض کر کے گناہ اور شرعی جرم کا ارتکاب کیا ہے مگر یہ دیانت کا معاملہ ہے۔ اس طرح تو مفتی کے فیصلہ اور حکم کے خلاف کرنا بھی شرعی جرم کا ارتکاب ہوگا۔ کیونکہ شرعی حکم پر ہر حال میں عمل کرنا ضروری ہے، حَکَم بتلائے یا مفتی۔ حَکَم یا جماعت مسلمین حُکم شرعی کو بتلاتے ہیں نافذ نہیں کر سکتے، اتنا فرق ہے حَکَم یا جماعت مسلمین معاملہ کی تحقیق کے بعد بتلاتے ہیں اور مفتی صرف بیان پر حکم بتلا دیتا ہے۔ اس طرح بھی صاحب واقعہ کو شرعی حکم معلوم ہو جاتا ہے کیونکہ اس کو تو معلوم ہی ہوتا ہے کہ معاملہ کی نوعیت کیا ہے۔ بہرحال ان دونوں صورتوں سے جبری اور لازمی طور پر قطع نزاع نہیں ہوتا، فریقین کی دیانتداری اور تسلیم پر ہی قطع نزاع

